اور میں اس بات کا منتظر ہوں کہ تمہارے پاس زندگی کی آخری سانس لوں۔ مگر نہیں شاید یہ آرزو تم سے دور ہو کر پوری ہو گی لیکن یقین رکھ کہ وہ آخری عکس جوان تاریک آنکھوں میں باقی رہ جائے گا وہ تیرے اس دلنواز چہرہ کی وفاشعاری اور پر خلوص محبت کا نقش ہو گا۔ لیکن نہیں — میں نہیں چاہتا کہ اس قدر جلد مر جاؤں ہاں اگر دو چار روز قبل یہ سانحہ پیش آتا تو شاید میں انتہائی خوشی کے ساتھ اس کو قبول کر لیتا۔ لیکن آج میری خواہش ہے کہ میں چند روز اور جیوں .... ہاں ہاں میں چاہتا ہوں کہ کچھ دن اور زندہ رہوں تاکہ اس جنگ کا بھی انجام دیکھ سکوں اور یہ آخری خوشی بھی اپنے ساتھ قبر میں لیتا جاؤں

فلک ناز: جد امجد۔ آپ یہ کیسی وحشت ناک باتیں کر رہے ہیں... جنگ! کیا پھر جنگ چھڑ گئی۔ اب میں ضبط کا یارا نہیں رکھتی... جس روز سے میں سن بلوغ کو پہنچی ہوں اس وقت سے آج تک ایک لمحہ بھی سکون نہیں نصیب ہوا مسلسل حوادث سے دوچار رہی۔ کبھی گرجی کبھی نہ۔ آج کرد تو کل کوئی اور غرض ہر روز ایک نیا فتنہ کھڑا رہتا ہے۔ اور آج پھر آپ متوحش خبر سنا رہے ہیں۔ آپ کو خدا کی قسم مجھے بھی کچھ بتائیے۔ آخر مجھے بھی تو کچھ معلوم ہو کہ کیا بات ہے میں خوف سے پاگل ہوئی جاتی ہوں۔

اللہ یار بیگ: نہیں بیٹی تو خوف کیوں کرتی ہے۔ ہم سے کسی کو کیا واسطہ الحمد للہ ہماری فوجیں قوی اور تجربہ کار ہیں اور ہم ان کے باپ کو بھی نہ چھوڑیں گے ابھی نادر شاہی رعب ان کے دلوں پر مسلط ہے۔ ابھی لوگوں کے دلوں میں خراسان۔ بغداد اور گرجستان کی گذشتہ جنگ کے خونچکاں واقعات

تازہ ہیں ابھی ہمارے ہاتھوں میں تلوار ہے... اور ابھی تو میں زندہ ہوں جب تک میرے ہاتھ جسم سے جدا نہ ہو جائیں اپنے پیارے وطن کی مقدس سرزمین کو دشمنوں کے ناپاک قدموں سے ہرگز ہرگز پامال نہ ہونے دوں گا۔ تو آرام کر اور مطمئن رہ (اس دوران میں اردشیر بیگ کے قدموں کی چاپ بائیں جانب سے سنائی دیتی ہے) اچھا تیرا باپ آگیا۔ تو جا کر آرام کر تاکہ میں اس سے کچھ باتیں کر لوں (اردشیر بیگ بائیں طرف سے داخل ہوتا ہے اور باپ اور بیٹی کے داہنی طرف جاتا ہے)

اردشیر بیگ: پدر محترم۔ سلام علیکم۔ آپ شاید میرا انتظار کر رہے ہیں۔ تاخیر کی معافی چاہتا ہوں میں صبح مسجد گیا تھا وہاں تمام احباب جمع تھے۔ دو ہفتہ قبل روسیوں نے جو اعلان جنگ کیا تھا اس پر تبصرہ ہو رہا تھا۔ چونکہ مسئلہ اہم تھا اس لئے گفتگو نے کچھ طول کھینچا اور میں جب بھی اٹھنا چاہتا میرا دل نہ مانتا تھا۔

اسفندیار بیگ: نہیں بیٹے ہمارے انتظار کا کیا مضائقہ۔ بس میں یہ چاہتا تھا کہ ذرا جلدی آجاتے کیوں کہ میں بھی تم سے اس باب میں گفتگو کرنا چاہتا ہوں اب بھی کافی وقت اور مفصل گفتگو کی جا سکتی ہے۔ پہلے یہ بتاؤ کہ مسجد میں کیا گفتگو رہی اور تازہ خبر کیا ہے۔

اردشیر بیگ: سب لوگ کہہ رہے تھے کہ اعلان جنگ دو ہفتہ قبل دار السلطنت پہونچ چکا ہے۔ عالی جاہ نے لاکھ کوشش کی کہ روسی اعلان جنگ واپس لے لیں مگر بے سود..... روسی سوائے جنگ کے اور کچھ نہیں چاہتے۔ عالی جاہ نے مجبور ہو کر تمام جاگیرداروں کو جمع کیا ہے۔ اور صوبجاتی افواج کو

طہران میں طلب فرمایا ہے تاکہ قفقاز کی طرف کوچ کریں۔ کل عالموں نے
شہر میں جہاد کا فتویٰ دیدیا اور ایک جم غفیر کوچ کی تیاریاں کر رہا ہے۔ وزیر
السلطنت بھی معہ اپنی افواج کے کل کوچ فرما دیں گے۔ روسی فوج جس کی بابت
بیان کیا جاتا ہے کہ ایک لاکھ سپاہیوں سے زیادہ ہے۔ ماسکو سے کوچ کر چکی
ہے اور ان کا ایک دستہ گرجستان پہونچ چکا ہے آج وزیر السلطنت نے
آذربائجان کے علاقہ کے تمام امراء کو احکام صادر کر دیئے ہیں کہ اپنی فوجیں
بحر کیسپین کے ساحل پر جمع کریں۔ تبریز کا ہر شخص تلوار سونتے ہوئے بڑھتا
ہے۔ گلی کوچوں اور بازاروں میں ایک عجیب ہلچل ہے۔ نوجوان اپنے
رفیقوں سے رخصت ہو رہے ہیں۔ زین ساز (فروش) اور اسلحہ ساز کی
دکان پر بے پناہ ہجوم ہے۔ امراء نے اپنے تمام گھوڑے فوج کی نذر
کر دیئے ہیں۔ تاجر اور سوداگر گھوڑے، خچر، ٹٹو جو کچھ ان کے پاس
ہے فوجی دفاتر روانہ کر رہے ہیں تاکہ وہ فوجی ضروریات میں استعمال
ہو سکیں۔ میرے حلقۂ احباب سے تقریباً انیس حضرات جو کوچ کر چکے ہیں
ان میں سے آٹھ یا نو سے آپ بھی واقف ہیں۔ محمود بیگ۔ محمد بیگ۔ احمد بیگ
حاجی ابوالقاسم کے صاحبزادے زیبان خاں۔ بشیر علی خاں کے لڑکے یداللہ خاں
محمد جعفر بیگ کے لڑکے ارسلان بیگ اور نور اللہ بیگ حاتم بیگ کے بھتیجے
رجب علیخاں اور عبدالغفور خان۔ قمبر علی خاں کے نواسہ یہ تمام حضرات
وزیر السلطنت کے ساتھ صبح کوچ کا قصد رکھتے ہیں۔ دوستوں کا مجھ سے
بھی اصرار ہے کہ ان کے ساتھ چلوں لیکن میں ـــــ

اللہ یار بیگ: شاید تم جانے کا خیال نہیں رکھتے؟

اردشیر بیگ: جی نہیں۔

اللہ یار بیگ: آخر تم کیوں نہیں جاتے۔ تم کو کیا چیز مانع ہے۔ تمھارے لئے کیا چیز حائل ہے۔

اردشیر بیگ: کچھ مجبوریاں سرِ راہ ہیں۔ فرائض محسوس کرتا ہوں۔

اللہ یار بیگ: کیا اس کے علاوہ بھی تمھارے کچھ فرائض ہیں۔

اردشیر بیگ: میں آپ کو اور فلک ناز کو تنہا کیونکر چھوڑ سکتا ہوں۔

اللہ یار بیگ: اردشیر! تمھیں شرم نہیں آتی کہ تم میرے اور اپنی لڑکی کے لئے ایران سے دغا کر رہے ہو۔ وہ ایران جس کے لئے ہمارا اور تمھارا خون بھی بہہ جائے تو کم ہے وہ ایران جو ایسے ہی مواقع پر ہماری اور تمھاری مدد کی امید رکھتا ہے۔ تم اس سے پہلو تہی کر رہے ہو۔

اردشیر بیگ۔ پدرِ محترم! آخر آپ بھی تو ضعیف اور علیل ہیں اور آپ کے لئے ایک تیماردار کا ہونا اشد ضروری ہے۔ علاوہ ازیں فلک ناز جوان ہے۔ اور کوئی سرپرست نہیں۔ اگر خدانہ کرے... نصیب دشمناں... چند روز بعد آپ... تو فلک ناز تنہا رہ جائے گی۔ اس غریب الوطنی میں... یہ جوان قبول صورت باعصمت عفت مآب بچی... اور پھر ایسے پر آشوب زمانہ دوران جنگ میں... ایسی حالت میں بہت ممکن ہے کہ بھاگنا پڑے اور پھر ایسے نازک موقع پر شاید قحط پڑ جائے تو یہ بچی غریب کیا کرے گی؟

اللہ یار بیگ: اردشیر تو بھول رہا ہے کہ تو اللہ یار بیگ کا لڑکا ہے... تجھے شاید یاد نہیں کہ تو اس شخص کا بیٹا ہے جس نے نادر شاہ کی ہمراہی میں... ہاں ہاں... نادر شاہ... نادر شاہ اعظم کے ہمراہ میدانِ جنگ میں لڑا ہے۔

اے نمک حرام تیری ماں کا دودھ تجھ پر حرام ہو... میں پندرہ سال .... مکمل پندرہ سال تک جنگیں میں گزارا ہا کرمان۔ خراسان۔ اصفہان۔ شیراز۔ کردستان۔ کرمان شاہ آذر بائیجان۔ خوارزم۔ گرجستان۔ بغداد اور ہندوستان کی جنگوں میں جس میں ایک لمحہ بھی آرام نہ ملا۔ نادر شاہ کا ہمرکاب رہا۔ اولے اور بارش (سردی) پریشانی اور بیماری۔ زخموں اور تکلیفوں۔ شکست اور فراری غرض کسی چیز سے بھی میں نہیں ڈرا۔ اس طویل عرصہ میں ہمیں ایک رات کے لئے بھی نیند نصیب نہ ہوئی۔ سکون سے ایک منٹ بھی نہ گذرا۔ ہماری آنکھ ایک لمحہ کے لئے نہ جھپکی اور ہمارے جسم بستر آرام کے لئے ترستے رہے۔ خونخوار شیروں کی جنگل جنگل اور شہروں شہروں میں دشمن کا تعاقب کرتے رہے، اور بلخ سے لے کر بغداد تک سلطنتِ سلیمانیہ سے لیکر محمود آباد تک بادشاہوں اور اکابر سلاطین کے محلات کی دیواروں پر اپنے نام جلی الفاظ میں لکھے۔ اور اپنے نام کے پرچم لہرائے ہیں اور اب ہماری حالت یہاں تک گرگئی کہ ہماری اولادیں اپنے باپ اور بیٹی کی محافظت کے بہانہ سے ایسی حالت میں جب سلطنت کو ان کی خدمات کی ضرورت ہے۔ چاہتے ہیں کہ عورتوں کی طرح گھر میں بیٹھ رہیں اور نقاب اوڑھ کر دور سے تماشہ دیکھیں کہ ان کے دوسرے بھائی اپنا خون کس طرح بہارہے ہیں۔ کیا تو چاہتا ہے... خدا نہ کرے... میرے منھ میں خاک... کہ ہمارے ملک کی مقدس زمین دشمنوں کے گھوڑوں کی ٹاپوں کے نیچے روندی جائے اور تو زندہ رہے۔ تیرا باپ زندہ رہے۔ تیری بیٹی زندہ رہے؟... اردشیر... اگر تو قتل ہوجائے اور میں بھی غم سے مرجاؤں تو تیری بیٹی۔ تیری عزیز عفت مآب بچی کو کسی روسی افسر کی کنیز بننا پڑے گا۔

مگر وہ اس سے ہزار درجہ بہتر ہے کہ ہم اسی گھر میں بیٹھے رہیں اور کل یا پرسوں ان سفید کھال اور نیلی آنکھ والے روسیوں کو خوش آمدید کہکر ان کے آستانہ نیاز پر جبیں سائی کریں... شرم کر... زیادہ مت بک... آہ کہاں ہے نادر شاہ کہ تیرا سر کچل ڈالے... اگر آج وہ نہیں ہے... نہ سہی لیکن میں جو کہ اس خاک پا کے بھی برابر نہیں ہوں۔ اس کا ادنیٰ ترین غلام۔ الحمد للہ ابھی زندہ ہوں اور تیرے ناپاک خون کو اس مقدس سرزمین پر قربان کرنے کی ابھی میرے بازوؤں میں طاقت ہے۔

فلک ناز:۔ (اپنے آپ کو دادا کے قدموں پر گرا کر گردن اٹھا کر اور ہاتھ پکڑ کر کہتی ہے) ! آپ تو کبھی اتنے سنگدل نہ تھے آپکے لبوں پر میرے ہمیشہ محبت آمیز الفاظ اور تبسم کو رقصاں دیکھا۔ آخر آپ کو اب کیا ہو گیا ہے کہ یکبارگی اس مہربانی اور نوازشوں سے دست کش ہو گئے۔ آپ اپنے بڑھاپے اور میری جوانی پر رحم کھائیے اگر آپ کو میری جوانی پر رحم نہیں آتا نہ سہی مگر اپنے بڑھاپے کا ہی خیال کیجئے

اسد یار بیگ:۔ لڑکی تو خاموش رہ۔ یہ اہم مسائل ایسے نہیں ہیں کہ تو ان میں رائے زنی کر سکے۔ تو ابھی نوجوان ہے تو ابھی مہر مادری سے نا آشنا ہے ورنہ تو جانتی ہو کہ تیرے بچوں پر وطن کے کیا فرائض ہیں اور وہ کس طرح عائد ہوتے ہیں... میں وہی مہربان اور رحمدل بڈھا ہوں لیکن وقت کی نزاکت اور ملک کی ناگفتہ حالت نے مجھے سنگدل اور غصہ ور بنا دیا ہے۔ میری بچی! احساسات کے فرائض جو کچھ تجھ پر عائد ہوتے ہیں تو ان پر عمل کر سکتی ہے لیکن میرے راستے سے ہٹ جا تاکہ میں بھی اپنا فرض انجام دوں، میرا ساتھ چھوڑ دے تاکہ میں

تیرے سر پھرے باپ کو اس کے کمینہ خیالات سے باز رکھوں۔ تو جانتی ہے کہ
ہمارے خاندان کی عظمت کا انحصار صرف ایسے ہی کاموں پر رہا ہے۔ میں نے اپنی
جوانی کے پندرہ سال سخت ترین صعوبتوں اور دشواریوں میں گذارے ہیں۔
ایک ایسے قہار بادشاہ کی ہمراہی میں جنگ کی ہے جس کے خوف سے دریائے جیحون
سے لے کر دریائے فرات اور سندھ تک ان ممالک کے لوگوں کی نیندیں
حرام تھیں تو جانتی ہے کہ میں نے تمام اعزاز اور جاہ و مرتبہ صرف اپنی قوت
بازو سے حاصل کیا ہے اور اپنی عظمت دشمنوں کے خون میں نہا کر حاصل کی ہے
اور آج پھر موقعہ ہے کہ میرا اکلوتا لڑکا اور میری آخری یادگار جو اس دنیا میں
باقی رہ سکتی ہے پھر اس اعزاز کو حاصل کرے میں کسی قیمت پر بھی یہ موقع
ہاتھ سے نہ جانے دوں گا۔ مجھے چھوڑ دے تاکہ میں تیرے باپ سے گفتگو
مکمل کر لوں (اردشیر کی طرف مخاطب ہو کر) اردشیر ذرا غور کر۔ تیرا بڈھا باپ
جس نے زندگی کی ۱۲۰ منزلیں طے کی ہیں اور جو قبر میں پیر لٹکائے ہے اس نے اپنے
لئے دو چیزیں حاصل کی ہیں۔ ۱۲۰ سال کی محنت شاقہ کے بعد وہ صرف دو
چیزیں پس انداز کر سکا ہے اور اے بے رحم... تو چاہتا ہے کہ میں اپنی ۱۲۰ سالہ
کوششوں پر پانی پھیر دوں۔ دو چیزیں جن کو میں نے پندرہ سال کے دوران
جنگ میں ہر روز موت کا مقابلہ کر کے حاصل کیا ہے ان میں سے ایک شرافت
ہے۔ جنگ اور وہ بھی نادر شاہی پرچم کے نیچے۔ ہاں ہاں نادر شاہ اعظم
... تو نے تو صرف نادر شاہ کا نام سنا ہے لیکن تیرے گمان میں بھی نہیں
آسکتا ہے کہ یہ ہتھیار بند بہادر کون تھا اور کیسا تھا... برخوردار! نادر شاہ
کھیل نہ تھا... نادر شاہ ایسی ہستی تھی کہ اس کا ثانی اب پیدا ہی نہ ہوگا۔

نادر شاہ وہ شخص تھا جس کو یاد کر کے ۱۲۰ سالہ بڈھا اب بھی جی رہا ہے۔
میں نے اپنی یہ عزت ایسے جلیل بزرگ کی حکومت میں حاصل کی ہے اور
تو جو اس عزت سے ہزار گنا عزیز ہے تو تجھ کو بھی میں اس کے نام پر قربان
کر سکتا ہوں۔ میری دوسری پونجی تو ہے۔ تو ہی میری ۱۲۰ سالہ زندگی کا پھل
ہے... اور تو ہی ہے جس کو میں نے اسی دن کے لئے اپنی جوانی کے زمانہ میں
پس انداز کیا تھا۔ آج جبکہ میں اس عزت اور مرتبہ کی خود حفاظت نہیں
کر سکتا اس کا متوقع ہوں کہ تو اس کی حفاظت کرے۔۔۔ اے بے رحم سنگدل
تو میری ۱۲۰ سالہ محنتوں کو تباہ کر ڈالنا چاہتا ہے۔ میں ہر گز یہ موقع ہاتھ سے نہ جانے
دوں گا.... تیرا خون یا تو میرے ہاتھ سے ہو گا یا پھر سلطنت کے دشمنوں کے
ہاتھوں سے۔ اس کے علاوہ اور کوئی راستہ نہیں یہ زندگی جو تجھے اس قدر
محبوب ہے تیری چیز نہیں۔ یہ میری ملکیت ہے۔ کیونکہ اس کو میں نے پروان
چڑھایا ہے اور اس پر صرف تنہا میرا حق ہے کہ اس کو میں تجھ سے لے لوں۔
تیری یہ زندگی میرے ہاتھوں یا دشمنوں کے ہاتھوں ختم ہو گی اور اس کا انتخاب
اگرچہ وہ بھی صرف میری خوشی پر ہے.. لیکن میں تجھے اجازت دیتا ہوں
... ان دو راستوں میں سے جس کو چاہے منتخب کرے۔

اردشیر :۔ والد المحترم۔ میں یہ بہتر سمجھتا ہوں کہ یہ نعمت بھی مجھے آپ
ہی عطا کریں۔

اللہ یار بیگ :۔ اردشیر میں تجھ سے ایک بار اور بحث کرنا چاہتا ہوں
یہ شاید آخری الفاظ ہوں گے جو تو اپنی عمر میں اپنے بڈھے باپ... ہاں بڈھے
کمزور مگر غیرت دار باپ سے سنے گا۔ سن.... میں اپنے لئے اس سے

زیادہ باعثِ شرم کچھ اور نہیں تصور کرتا کہ اس اہم موقع پر..... ایسے
نازک وقت میں جبکہ حکومت خطرہ میں ہے... اور ہزاروں افراد
جو شان اور مرتبہ میں مجھ سے اور تجھ سے کہیں کم ہیں ملک کی محافظت اور
آزادی کی بقا کے لئے کمربستہ ہیں..... اہالی تبریز نہیں ... باشندگان
ایران ہی نہیں بلکہ وہ تمام لوگ جو دریائے جیحون سے لے کر ساحل فرات
تک آباد ہیں بے صبری سے میرا اور تیرا انتظار کر رہے ہیں۔ وہ یہ دیکھنے
کے متمنی ہیں کہ نادر شاہ کا شاگرد... اور اس کا پس ماندہ جس کی زندگی
نادر شاہ کی فوج میں مستقل پندرہ سال دن رات بسر ہوئی ہو مادر وطن
کے لئے اس موقعہ پر کیا کرتا ہے.... یہی سب لوگ کل کہیں گے کہ تبریز سے
انیس نوجوان وطن کی محافظت کے لئے فوج میں بھرتی ہوئے مگر ان میں
کوئی بھی ایسا نہ تھا جو نادر شاہ کے سرفروش جنگجوؤں کی نسل سے ہو.......
سب لوگ کہیں کہ سب گئے مگر نادر شاہی افواج کے داروغہ اللہ یار بیگ
کا بیٹا نہ گیا۔ اور اپنے بڈھے باپ اور جوان بہن کی آڑ میں چھپا بیٹھا رہا یہ
میرے لئے ڈوب مرنے کا مقام ہے..... تیرا یہ فعل سے نادر شاہ کو اپنی قبر
میں لرزہ اندام کر دیگا اور کل قیامت کے دن میں ... میں جس نے نادر شاہ کی
معیت میں پندرہ سال جنگ کی ہے اس کو شرم کے باعث اپنا منہ نہ دکھا سکونگا
... اب بول ان تمام باتوں کے باوجود بھی تو جانے کا قصد رکھتا ہے یا نہیں

اردشیر :- کیا عرض کروں ۔؟

اللہ یار بیگ :- نہیں جائے گا..... کیا تو نہیں جائے گا..... اپنا ہاتھ
اردشیر کی جانب بڑھاتا ہے مگر پھر کھینچ لیتا ہے... نہیں بے رحم میں تو تیں اور

بجھ سا بے شرم نہیں پیدا ہوا ہوں)۔۔۔۔ میرے ہونہار فرزند تو عورتوں کا لباس پہن کر گھر میں بیٹھ۔ اور تیرا فرض میں ادا کرتا ہوں۔۔۔ میں ابھی نہیں مرا ہوں۔۔۔ ابھی میری رگوں میں خون دوڑتا ہے (غصہ سے کھڑا ہو جاتا ہے) دو تین قدم تیزی سے دروازہ کی طرف اٹھاتا ہے لیکن چوتھے قدم پر اس کا پیر سست پڑ جاتا ہے۔ کچھ دیر تک لرزتا ہے اور ذرا دیر کی لرزش کے بعد یکبارگی زمین پر اس شخص کے مانند گر پڑتا ہے جس کو سکتہ ہو گیا ہو۔ اس کے ہاتھ اور پیر بجیں اور مفلوج ہو جاتے ہیں۔ اس دوران میں سب خاموش تھے لیکن جیسے ہی اللہ یار بیگ گرتا ہے اردشیر اور فلک ناز اس کے زانو کے قریب گر پڑتے ہیں)۔

فلک ناز:۔ ۔۔۔۔۔۔ ۔۔۔۔ آپ کو کیا ہو گیا؟

اردشیر بیگ:۔ ۔۔۔۔۔ مجھ سے غلطی ہوئی۔۔۔۔ مجھے معاف کر دیجئے۔۔۔۔ اس قدر غصہ نہ کیجئے۔۔۔ بہت اچھا۔۔ بہت اچھا۔ جیسا آپ حکم دیں۔ مجھے قبول ہے۔ آپ کا جو فرمان ہے میں اسے بجا لاتا ہوں۔

فلک ناز:۔ (اللہ یار بیگ کے ہاتھ اور پیر کے قریب) ۔۔۔۔۔۔۔ میرے ۔۔۔۔۔۔ اپنے اوپر رحم کیجئے۔ اس قدر غصہ نہ ہوئیے۔۔۔۔۔۔۔ (بلند آواز میں رونے لگتی ہے)۔

پردہ

# ایکٹ اوّل

## پردۂ دوم

[اسی کمرہ میں اسد یار بیگ توشک پر داہنی طرف لیٹا ہے۔ نبات کی کلاہ شبینہ پہنے ہے اس کے اوپر لحاف پڑا ہے۔ بستر کے پہلو میں تپائی پر چند شیشیاں اور دوا کے برتن رکھے ہیں۔۔ جس وقت کہ پردہ اٹھتا ہے اسد یار بیگ خواب غفلت کے مزہ لے رہا ہے اور داہنی طرف سے فلک ناز گردانی باندھے دسیاہ رنگ کی چادر اوڑھے ہوئے ماتھا ڈھکا ہوا چہرہ کا کچھ حصہ نمایاں ہے تسبیح ہاتھ میں لئے آتی ہے اور پلنگ کے پاس کھڑی ہو جاتی ہے۔]

فلک ناز:۔ (زیر لب آواز میں) حکیم صاحب کیا خیال ہے۔

میرزا مسیح:۔ (آہستہ سے قدم اٹھاتے ہوئے) سو رہے ہیں۔ تکلیف نہ دو آرام کرنے دو۔۔۔ اگر میں ذرا دیر انتظار کر لوں گا تو کوئی حرج نہیں ہے۔ جس وقت بیدار ہوں گے اسی وقت ان کو دیکھ لوں گا۔

(دونوں کمرے کے وسط میں آکر کھڑے ہوتے ہیں اس طرح سے کہ فلک ناز ہاتھ میں تسبیح لئے دور کھڑی ہے آہستہ سے گفتگو ہو رہی ہے)

میرزا مسیح:۔ کتنے عرصہ سے یہ مرض لاحق ہے؟۔

فلک ناز:۔ والد صاحب کے کوچ کے چار روز بعد سے۔۔۔ ایک ماہ اور ۲۲ دن ہو چکے ہیں۔

میرزا مسیح یہ مرض شروع ہی سے اتنی تیزی کے ساتھ ہے یا رفتہ رفتہ اس میں ترقی ہوئی ہے۔

فلک ناز:۔ اول دو تین یوم تو کچھ ہلکا درد تھا لیکن ڈیڑھ ماہ سے صاحب فراش ہوگئے ہیں۔

میرزا مسیح:۔ یہ مرض کس طرح دونما ہوا۔؟

فلک ناز:۔ مجھے ٹھیک یاد نہیں کہ کیا ہوا البتہ اتنا یاد ہے کہ جس دن والد صاحب میدان جنگ کو روانہ ہوئے مزاج میں کچھ ترشی آگئی تھی اور غصہ کیا تھا۔ دو تین روز بعد تک اسی طرح متفکر رہے۔ پھٹی پھٹی آنکھوں سے دیکھتے تھے۔ بعدہٗ آنسو ان کی آنکھوں سے بے اختیار بہنے لگتے اس کے بعد کچھ دیر تک خاموش رہتے اور اسی طرح ساکت رہتے۔ چار پانچ روز بعد ہاتھ اور پیر مفلوج ہو گئے۔ ٹھیک سے پیروں کے بل کھڑے نہ ہو سکتے یا زمین پر کی کوئی چیز اٹھا نہ سکتے۔ ہاتھ اور پیر اسی طرح کانپتے رہے۔ ایک روز میری لاعلمی میں کھٹائی کھالی جس سے بلغم پیدا ہوگیا۔ ایک مرتبہ نہ جانے کیا ہوا کہ جس طرح کھڑے تھے اسی طرح گر پڑے اور اس وقت سے آج تک ان کے جسم کا داہنا حصہ مفلوج ہے داہنے ہاتھ اور پیر بالکل بے حرکت ہیں۔ ایک آنکھ اسی طرح سے بند ہے اور زبان بھی موٹی ہوگئی ہے یعنی اکثر زبان اینٹھ جاتی ہے۔ اور زیادہ تر نیند میں ہذیانی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے۔

اس دوران میں بستر پر سے اسد یار بیگ کی آواز آتی ہے۔ جان من اردشیر.... کیا پیارا ہاتھ دکھایا ہے .... تیرے ان بازوؤں کے نثار.... ! مار!.... اور کچھ وقفہ کے لئے خاموشی)..... (اس دوران میں حکیم اور فلک ناز متعجب ہوکر بستر کی طرف دیکھتے ہیں)..... افسوس!.... میں نہیں ہوں کہ تیری اس

بہادری کی داد دوں .... تیرے ہاتھ چوم لوں .... مار ... میرے عزیز بچے) رحم نہ کر ... یہ حرامزادے رحم کے قابل نہیں .... مار ... تیرے بازوں کے قربان ... مار تاکہ کل تجھے نادرشاہ خلعت عطا کرے ... میں بھی تجھے اپنی واحد شال دیتا ہوں۔
...... (کچھ دیر خموشی)

میرزا مسیح :- کیا بیدار ہو گئے ؟

فلک ناز :- نہیں ... ہذیانی کیفیت میں مبتلا ہیں زیادہ تر یہی ہوتا رہتا ہے۔

میرزا مسیح :- جب بڑبڑاتے ہیں تو زیادہ تر کیا کہتے ہیں ؟

فلک ناز :- یہی جو آپ نے سنا۔ ہمیشہ "بزن و بکش" "مار ... مار" "بازوں کے نثار قربان، دست تو" کے نعرے لگایا کرتے ہیں۔

میرزا مسیح :- جس روز تمہارے والد سے ناراض ہوئے اس کے بعد سے اس دوران میں کبیدہ خاطر ہونے کی کوئی اور بات واقع ہوئی یا نہیں۔

فلک ناز :- نہیں ... اسی روز سے مسلسل تکان کا اظہار کرتے ہیں اور تمام لوگوں کے ساتھ بدسلوکی سے پیش آتے ہیں۔ جیسا کہ ابھی آپ نے دیکھا۔ روسیوں کو برابر گالی دیا کرتے ہیں ... اپنی ان مٹھیوں کا گھونسہ بنا کر کہا کرتے ہیں۔ اے حرامزادے یہ تو نے ... اور یہ تیرے لئے ہے .... آہ نہیں ہوں۔ ... افسوس میں نہیں ہوں کہ تمہارے باپوں کو قبروں سے نکال لاؤں "

ایک روز خلاف معمول کچھ زیادہ جوش تھا ... ٹھیک یاد آیا ... اب سے چار روز قبل حسن علی بیگ مزاج پرسی کے لئے تشریف لائے تھے ... نہ جانے کیا ہوا اسی دن سے ان کی طبیعت زیادہ خراب ہو گئی ... ہر چند میں نے حسن علی بیگ سے پوچھا انہوں نے ظاہر نہیں کیا جواب میں یہی کہا کہ میں نے کچھ نہیں کہا ... صرف یہ کہا کہ جنگ ہفت خواں میں

روسی فتحیاب ہوئے۔

میرزا مسیح ، دفعۃً غور کرتا ہے اور اپنی ڈاڑھی پہ ہاتھ پھیرتا ہے۔ ذرا دیر بعد ، خانم یہ ایسا اہم مسئلہ ہے جس پہ ایک غائر نظر ڈالنا بہت ضروری ہے۔ یہ مرض ذرا خطرناک ہے لیکن اس قدر نہیں کہ یہ خیال کر لیا جائے کہ نصیب دشمناں کوئی برا انجام درپیش ہے۔ نہیں اگر مستقل طور پہ کافی توجہ سے کام لیا جائے تو کوئی خطرہ نہیں ہے... لیکن تیمارداری کی ذرا زیادہ ضرورت ہے مریض پر قدرے فالج کا اثر ہے۔ جیسا کہ میں نے ابھی کہا مرض زیادہ خطرناک نہیں ہے۔ مستقل نگہداشت کی ضرورت ہے... اور آپ کو اس بات کا ہمیشہ خیال رکھنا چاہئیے کہ ایسے اسباب نہ جمع ہونے پائیں جو ترشی مزاج کا باعث ہوں.... کوئی ایسی بات نہ ہو جو ان کی ناراضگی کا سبب ہو۔ اور سب سے بہتر یہ ہے کہ کوئی بری خبر ان تک نہ پہنچنے پائے... رہ گیا بری خبر کا مطلب، وہ تو آپ خود ہی واقف ہیں گے کہ بری خبر سے کیا مقصود ہے..... مطلب یہ ہے کہ اگر خدانہ کرے کسی دن روسی اس جنگ میں فتحیاب ہو جائیں اور روزیر السلطنت کے افواج کی شکست کی خبر آوے۔ تو کوئی ایسی راہ اختیار کیجائے کہ ان کے کانوں تک نہ پہنچنے پائے.... بلکہ اس کے تردید کی کوشش کرنا اور ہمیشہ مسرت آمیز خبریں ان کو سناتی رہنا چاہئیے۔ ایرانی افواج کی مسلسل فتوحات کا ذکر ان سے کرتی رہنا چاہئیے ایسی صورت میں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ کوئی خطرہ نہیں ہے اس وجہ سے کہ انشاءاللہ آپ کے جدامجد کی کاٹھی بہت مضبوط ہے اور ممکن ہے کہ کچھ زیادہ عرصہ تک زندہ رہ سکیں... لیکن شرط یہ ہے کہ کوئی بری خبر ان تک نہ پہنچنے پائے ورنہ حالت خطرناک صورت

اختیار کرے گی ۔ اور ممکن ہے کہ بدن کا بقیہ نصف حصہ بھی مفلوج ہو جائے یا پھر یہ بھی امکان ہے کہ خدانہ کرے کوئی اور بدترین صورت اختیار کرے۔

فلک ناز : بہت بہتر ... لیکن جناب حکیم صاحب یہ بات جو آپ نے فرمائی ذرا مشکل ہے اس وجہ سے کہ ہماری شکستوں کی پیہم خبریں آرہی ہیں اور سارا شہر اس سے واقف ہے یہ کیسے ممکن ہے کہ (یہ خبر) ان سے پوشیدہ رہ سکے۔

میرزا مسیح : خانم - تم سچ کہتی ہو۔ لیکن میں نے عرض کیا کہ اس مرض میں تیمارداری کی زیادہ ضرورت ہے اور جس طرح بھی ممکن ہو اس باب میں کوشش کرو (اس دوران میں اللہ یار بیگ بستر پر حرکت کرتے ہوئے جاگ جاتا ہے)۔

اللہ یار بیگ :- (کہلاتے ہوئے) فلک ناز

فلک ناز :- جد امجد۔

اللہ یار بیگ :- تھوڑا پانی ... مجھے پینے کے لئے دو۔

فلک ناز : مٹی کے برف دان میں پانی لاتی ہے اور اس ضمن میں میرزا مسیح مریض کے سر کے قریب جھکا ہے)۔

فلک ناز : (پانی دیتے ہوئے) جد امجد ! حکیم صاحب تشریف لائے ہیں اور کافی دیر سے آپ کی بیداری کے منتظر ہیں۔

میرزا مسیح (بستر کے پاس اسٹول یا کرسی پر بیٹھتے ہوئے)۔... بہت خوب .. ماشاء اللہ آپ کی حالت بالمقابل پہلے کے اچھی ہے۔

اللہ یار بیگ :- الحمد للہ لیکن ذرا دل بیٹھ رہا ہے .... مسلسل خوفناک اور پریشان کن خواب دیکھ رہا ہوں۔

میرزا مسیح : کوئی فکر نہیں ہے انشاء اللہ بہت جلد تکان دور ہو جائیگا۔

آپ کو آرام کی سخت ضرورت ہے آپ کے لئے حرکت بہت مضر ہے۔۔ فکر نہ کیجیۓ اور کوئی کام ایسا نہ کیجیۓ جو برہمی مزاج کا باعث ہو۔۔۔ ذرا اپنا ہاتھ لائیے۔

(اللہ یار کی نبض دیکھتا ہے اور پھر ذرا تامل کے بعد)

آپ کی نبض بالکل درست ہے۔۔ بالکل حسب معمولی چل رہی ہے۔۔۔۔ ذرا زبان دکھلائیے۔۔۔۔

(اللہ یار بیگ اپنی زبان باہر نکال کر دکھلاتا ہے)۔

آپ کی زبان بھی بالکل صاف ہے (اس کے بعد میرزا مسیح فاؤنٹن پن اور کاغذ جیب سے نکال کر نسخہ لکھنے میں مشغول ہو جاتا ہے۔

(میرزا مسیح نسخہ لکھنے کے بعد فلک ناز کی طرف مخاطب ہو کر کہتا ہے)۔

خانم۔ یہ دوا منگوالینا۔۔۔ ان دواؤں کو دو پیالہ پانی میں جوش کر لینا اور جب ٹھنڈا ہو جائے تو اس سفوف کو اس میں ڈالدینا۔ اور صبح سے شام تک تھوڑا تھوڑا کر کے پینے کے لئے دینا جس وقت ختم ہو جائے تو اسی نسخہ کو پھر بندھوا لینا اور تین روز تک اسی طرح جاری رکھنا۔ تین روز بعد میں خود آجاؤں گا کسی کو بھیجنے کی ضرورت نہیں۔ غذا کے طور پر دودھ، انڈا اور گوشت کے علاوہ کچھ اور نہ کھادیں۔ سب سے ضروری بات یہ ہے کہ بد پرہیزی نہ کریں اور کوئی بات ایسی نہ ہو کہ مزاج میں ترشی پیدا ہو جائے۔

(میرزا مسیح اٹھکر کھڑا ہو جاتا ہے اور جب جانے لگتا ہے تو کہتا ہے)

مجھے امید ہے کہ بہت جلد صحتیاب ہو جائیں گے۔۔۔ اب گھبرانے کی کوئی بات نہیں ہے۔!

# پردہ سوم

[اسی کمرہ میں۔ اللہ یار بیگ اسی طرح بستر پر سو رہا ہے۔ فلک ناز کمرہ کے وسط میں کھڑی اپنے آپ کہہ رہی ہے]

فلک ناز: خدایا عجیب تلخ زندگی ہے.... پانچ ماہ سے یہ بیچارہ بوڑھے صاحب فراش ہیں۔ اس طویل عرصہ میں مجھے ایک لمحہ کے لئے آرام نصیب نہ ہوا.... میری نیند اور آرام جائے جہنم میں..... اندیشہ یہ ہے کہ کہیں جدا مجد صحتیاب نہ ہوں اور یہ سب کوششیں رائیگاں جائیں ... اس سے بھی بدتر یہ ہے کہ ان کی بیماری ایک ایسی بیماری ہے جو ایک عجیب دوا چاہتی ہے! ہر روز میرزا مسیح اس بات کی تاکید کرتے ہیں کہ بری خبر ان کے کانوں تک نہ پہنچنے پائے اور کوئی کام ایسا نہ کروں جو ان کی کبیدگی خاطر کا باعث ہو۔ لیکن شاید انھیں یہ نہیں معلوم کہ یہ کام کس قدر مشکل ہے کوئی کام اس سے زیادہ مشکل نہیں ہو سکتا ... پرسوں صبح سے روسیوں نے شہر کا محاصرہ کر لیا ہے اور یقیناً وہ دوسرے ہی لمحہ شہر میں داخل ہونے والے ہیں۔ حکیم صاحب نے مجھے بڑی مصیبت میں ڈال دیا۔ مسلسل پانچ مہینوں سے جھوٹ بولنے اور باتیں گڑھنے کی فکر میں لگی رہتی ہوں کوئی دن ایسا نہیں ہوتا جس دن کہ کسی جنگ کی اور کسی فتح کی خبر نہ گڑھی ہو۔ ہر وقت یہی فکر غالب رہتی ہے کہ کیا جھوٹ بولوں جس پر جدا مجد یقین کر لیں لیکن اب جھوٹوں کا سلسلہ خطرناک حد تک پہونچ چکا ہے۔ تین چار روز سے روسی شہر کے نزدیک

پہونچ چکے ہیں لیکن میں نے ان کے لئے حالات کی اس طرح پردہ پوشی کی ہے
کہ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ ہماری افواج نے ماسکو فتح کر لیا ہے۔ جنگ بھی ختم ہو چکی
اور اب فتح و ظفر کے نقارے بجاتے واپس آنے والے ہیں۔۔۔ آج سہ پہر کو
حسن علی اور جعفر علی بیگ عیادت کے لئے آئے تھے وہ کہہ رہے ہیں کہ وہ بھی
داخل ہی ہونے والے ہیں لیکن یہ بے چارے میری دروغ گوئیوں کے ایسے
شکار ہو چکے ہیں کہ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ وزیر سلطنت ظفر مشدا اپنی فوج کے
ساتھ میدان جنگ سے لوٹ رہے ہیں یہ وہی لوگ ہیں جو آرہے ہیں۔
(رونے لگتی ہے) بد قسمت تو نہیں جانتی کہ کیا بلائے ناگہانی تیرے سر پہ
آپڑی ہے۔ نہیں جانتی کہ ابھی کتنی آفتیں تجھ پر اور نازل ہوں گی۔۔۔
بیچارے یہ ضعیف العمر! آخر یہ مرض ان کی جان لے کر چھوڑے گا۔۔۔ ظاہر ہے
کہ والد ماجد بھی نہ آسکیں گے کہ آخری وقت پر ان کو دیکھ سکیں۔
(پھر رونے لگتی ہے)۔۔۔ میں بد قسمت بلا وجہ اس خراب اور ہلاکت زدہ
شہر میں۔۔۔ تنہا اور مجبور پڑی ہوں اس وقت جبکہ ہر شخص جان بچانے اور بھاگ
جانے کی فکر میں ہے اور کسی کو بھی دوستی اور ہمدردی کا پاس نہیں ہے
خدایا میں اس مصیبت میں کیا کروں (رونے لگتی ہے)۔۔۔ اگر ان کی
زندگی کا پیمانہ کسی اور طرح چھلک جاتا تو کوئی رنج نہ تھا۔۔۔ اس وجہ
سے کہ بفضلہ ان کی عمر پوری ہو چکی ہے۔۔۔۔ لیکن آہ!۔۔۔۔ آہ!۔۔۔
خدا کی پناہ اس تکلیف سے جو کچھ دیر بعد ان کی موت کا باعث ہو جائے
گی۔۔۔ لیکن آخرکار وہ حقیقت حال سے آگاہ ہو جائیں گے۔۔۔۔۔۔
میں دروغ گو بنی ہوں۔۔۔ چاہوں تو کچھ روز اور حقیقت پر پردے پڑے رہیں۔

(رونے لگتی ہے) لیکن جب روسی داخل ہو جائیں گے اور شہر پر اپنا قبضہ کر لیں گے .... تب میں کیا منہ دکھانے کے قابل رہ جاؤں گی ... میرزا مسیح برابر کہتے ہیں کہ اگر بری خبر ان تک پہونچی تو خطرناک ہے ... اس سے بری اور کیا خبر ہو سکتی ہے .... خدایا اپنا رحم کر ... (کچھ دیر روتی ہے۔ کچھ دیر خموشی کے بعد اپنا سر بلند کر کے ہر چار طرف دیکھتی ہے) صبح ہو گئی .... آہ شب بیداری کی وجہ سے میرا سر درد سے پھٹا جا رہا ہے۔ آہ میرے خدا میں کیا کروں ... اوّلاً کمرے سے باہر جانے کو میرا دل نہیں چاہتا اندیشہ ہے کہ کوئی مصیبت ان پر آ پڑے دوسری وجہ یہ ہے کہ اگر آرام کرتی ہوں تو کہیں ایسا نہ ہو کہ ان کی خدمت کا موقعہ نہ ملے اور ان کا کام تمام ہو جائے .... تو پھر لوگ جتنا برا بھلا کہیں کم ہے ... لیکن اب میں کیا کروں؟ (مریض کی طرف دیکھکر) خدا پر بھروسہ کر کے جب تک یہ محو خواب ہیں میں بھی جا کر کچھ آرام کر لوں۔ جلد ہی جاگ اٹھوں گی اور ان کی تیمار داری کروں گی۔ خدا بڑی قدرت والا ہے مجھے اس کی رحمت سے امید ہے کہ یہ اتنی جلدی نیند سے بیدار نہ ہوں گے اور جب تک میں نہ بیدار ہوں گی یہ بھی نہ اٹھیں گے (چپکے چپکے کمرے کے باہر آ جاتی ہے اس کے باہر جانے کے بعد کچھ دیر تک خاموشی رہتی ہے) اس کے بعد آہستہ آہستہ اللہ یار بیگ بستر پر حرکت کرتا ہے۔ شروع کی حرکات بہت سست اور آہستہ ہیں رفتہ رفتہ حرکات تیز ہوتی جاتی ہیں۔ داہنے ہاتھ کا سہارا لیکر بہت آہستہ سے اپنے جسم کے آدھے نصف حصہ پر زور دیکر بہت دقت سے بستر پر بیٹھ جاتا ہے .... اپنی آنکھوں کو ملتا ہے اور شروع میں

ہکلاتے ہوئے بات شروع کرتا ہے لیکن دوران گفتگو میں رفتہ رفتہ زبان سدھرنے لگتی ہے اور روانی پیدا ہوتی ہے)

خ... خ... خد... خدایا!... ع... ع... عجیب بھیانک خواب تھا... آہ... یہ میں نے کیا دیکھا؟... خدایا رحم کر... یہ کبھی نہیں ہو سکتا کہ روسی اس سرزمین پر اپنا قدم رکھیں... آہ یہ مقدس زمین دشمنوں کے گھوڑے کے ٹاپوں کے نیچے روندی جائے... نہیں.. نہیں یہ ناممکن ہے... یہ سمجھ میں آنے والی بات نہیں... جب تک میں زندہ ہوں اور میرے اردشیر کے جسم میں جان ہے جب تک ایرانی نسل کا ایک بھی فرد باقی ہے ہرگز ایسی بات نہیں ہو سکتی... (ذرا تامل کے بعد)۔ مجھے یقین ہے کہ حالات کبھی ناخوشگوار نہیں ہو سکتے... سب سے بہتر دلیل یہ ہے کہ روسی افواج کے ایک لاکھ افراد ہمارا کچھ نہ کر سکے۔ حرامزادو... دیکھا... تم نے دیکھا کہ تم کس طرح ساری دنیا پر ذلیل ہوئے؟... تم نے دیکھا کہ ایرانی کھیل نہیں ہیں۔ اور ایران ایسا مقام نہیں کہ ہر شخص جس وقت اس کا جی چاہے اس میں آ جائے... کچھ دیر سوچتا ہے پھر ہنس کر... ہاں! ایرانی نسل کبھی مٹ نہیں سکتی... دیکھو... میں اس بڑھاپے اور اس طویل ماندگی کے باوجود حرکت کر سکتا ہوں اب بھی ایسا محسوس ہوتا ہے کہ تنہا ان کے سو آدمیوں کو موت کے گھاٹ اتار سکتا ہوں... ہاں!... انھیں بازوؤں سے... ہاں... ہاں... انھیں بازوؤں سے کہ جنھوں نے دنیا کے بڑے بڑے پہلوانوں کے منھ میں لگام چڑھا دی۔ یہ وہی بازو ہیں جن کی نادر شاہ نے

داد دی۔ ہائے بیچارہ۔۔۔۔ چکھو مزہ اپنی فرعونیت کا۔۔۔۔ دیکھا ایرانیوں سے جنگ کرنے کا کیا انجام ہوتا ہے (کچھ دیر سوچتا ہے اور اپنا ہاتھ سر اور منھ پر پھیرتا ہے) اس بے وقوف میرزا مسیح کو دیکھو کہ اس کو میری حالت پر رحم آتا ہے۔۔۔ اس کا خیال ہے کہ میرا خون اس قدر جلد سرد ہو جائے گا۔۔۔۔ وہ سمجھتا ہے کہ سخت جان ایرانی اتنی آسانی سے مر سکتا ہے۔۔ کہتا تھا کہ مجھے کوئی بری خبر نہ سنائیں یہ شاید یہ نہیں جانتا کہ جب بھی ایرانی کسی سلطنت سے جنگ کرتے ہیں تو بری خبر ہمیشہ نصیب دشمناں ہوتی ہے ۔۔۔۔ (غصہ آجاتا ہے) کیا کہا۔۔ کیا کہا اس بیوقوف حکیم نے۔۔۔ کیا کہتا ہے ۔۔۔ کہتا ہے کہ میں اب بوڑھا اور مجہول ہو چکا ہوں۔۔۔ وہ سمجھتا ہے کہ میرے بازو اب شل ہو چکے ہیں۔ (ایک مرتبہ بہت آہستہ سے اپنا ہاتھ اوپر اٹھاتا ہے اور اس کے بعد جب ہاتھ سر کے پاس پہونچتا ہے ایک مرتبہ بہت تیزی کے ساتھ اس کو اوپر کی جانب مضبوطی سے بلند کرتا ہے اور اس دوران میں کہتا ہے یہ ہیں وہ بازو جن کو وہ مجہول سمجھتا ہے؟۔۔۔ (اس کے بعد اپنے بائیں ہاتھ سے داہنے بازو کو سہلاتا ہے)۔۔۔ آخر یہ کیسے ممکن ہے کہ ان بازوں نے جنھوں نے کہ نادر شاہی افواج میں وہ کرشمہ شمشیر زنی کی ہو اتنی آسانی سے بیکار ہو جائیں۔۔۔ ہاں اگر چند دنوں کے لئے بے حرکت ہو جائیں تو یہ اس طرح ہے جیسے کوئی شیر اپنی کچھار میں آرام کر رہا ہو اور جب موقع آتا ہے تو نئے جوش کے ساتھ (اس دوران میں اپنا داہنا ہاتھ تیزی سے ہلاتا ہے) اپنی خوابگاہ سے نکل آتا ہے اور اپنے تیز پنجوں کو دشمن کے سینے میں گھونپ دیتا ہے مجھے ابھی ان بازوؤں سے کام لینا تھا۔۔۔۔ یہ کیسے ممکن تھا کہ مستقل طور پر مکار

ہو جاتے ان بازوؤں کو نادر شاہی شمشیر لے کر جس دن ایرانی فوجیں ظفر مند ہوں گی ان کو اسی تلوار سے سلامی دینا ہے ۔۔ یہ بے وقوف حکیم کہتا ہے کہ میرا داہنا ہاتھ اور پیر دونوں ناکارہ ہو چکے ہیں (پھر اسی طرح جس طرح اپنے داہنے ہاتھ کو حرکت دی تھی اپنے پیروں کو بھی گردش دیتا ہے۔ شروع میں آہستہ آہستہ، اس کے بعد یکبارگی اپنی جگہ پر اٹھ کھڑا ہوتا ہے اور تن کر کھڑا ہو جاتا ہے)۔

آہ۔ آؤ اور دیکھو کس طرح سے ہر ایرانی فرد کے قدم ہنگامِ مہمات میں بھی دشمنوں کے تعاقب اور دوستوں کے استقبال کے لئے ہمیشہ تیار ہیں میں انھیں ٹانگوں سے آج وزیر السلطنت کے روبرو اپنے عزیز بیٹے سے ملنے جاؤں گا۔ ان قدموں کا یہ فرض ہے کہ وہ نادر شاہِ اعظم کے نمائندہ کو اس فتح و ظفر کے پر مسرت موقعہ پر شاہی میدان تک لے جائیں۔۔۔۔۔۔

(کچھ دیر غور کرنے کے بعد) ٹھیک آج ہی آنے والے ہیں!۔۔۔ اوہ! مجھکو چاہیئے کہ میں اپنا لباس زیبِ تن کر دوں۔۔۔ اپنی تلوار کو اپنی کمر پہ باندھوں۔۔۔ (اس دوران میں کمرے کے دوسری طرف رکھے ہوئے صندوق کے پاس جاتا ہے نادر شاہی افواج کے مخصوص فوجی لباس کو نکال کر ایک ایک کر کے پہنتا ہے اور اس درمیان میں کہتا ہے) خداوند تعالےٰ نے یہ لباس اپنی مبارک دن کے لئے بنایا تھا۔۔۔۔ اب نادر شاہ نہیں ہے جو اپنی زبان مبارک سے ایران کے فاتح سپوت بیٹوں کی ستائش کر سکے۔۔۔ لیکن اللہ یار بیگ اس کی فوج کا داروغہ چین سے (خموش) نہیں بیٹھ سکتا۔ میں ضرور جاؤں گا (اس کے بعد تلوار کو صندوق سے نکال کر اس کو بلند کرتا ہے)

اس تلوار کو چاہیئے کہ نیام سے نکلکر اسی طرح جس طرح کہ میدان جنگ میں نادر شاہ کو سلامی دیا کرتی تھی اسی عزت سے ان ایرانی سپوتوں کو سلامی دے (تلوار کو بوسہ دینے کے بعد کہتا ہے) میری عزیز تلوار، اے نادر شاہ اعظم کی یادگار! برسہا برس سے تو صندوق کے باہر نہیں نکالی گئی۔ تو سالہا سال سے خواب غفلت کے مزہ اڑا رہی تھی لیکن اب دوسری بار اپنے اس چمکدار پھل کو روشن آفتاب کی طرح اس شہر کے باشندوں کو دکھا دے (تلوار کو نیام سے نکالکر اسے دیکھتا ہے) ہاں، میرے اس پھل پر دشمنوں کے خون سے جلا کی گئی ہے...... اس لئے اس میں کبھی زنگ نہیں لگ سکتا... ہرگز اس کی چمک زائل نہیں ہو سکتی... یہ وہ تلوار ہے جس کو نادر شاہ نے دہلی کے محاصرہ کے دوران میں مجھے عطا کی تھی اور ارشاد فرمایا تھا" اللہ یار بیگ! یہ تلوار لے اور یاد رکھ کہ جبتک تیرے جسم میں جان ہے یہ شمشیر بیکار نہ رہنے پائے.... ہاں میری عزیز تلوار اب بھی میرے جسم میں جان ہے.... یہ ہے میرا ہاتھ.... یہ وہی ہاتھ ہے جس نے کہ نادر شاہ کے ہاتھ سے تجھے قبول کیا تھا (اپنا داہنا ہاتھ اٹھاتا ہے) یہ ہاتھ ابھی تک جسم پر قائم ہے اور اس کو تجھ سے اب بھی کام لینا ہے۔ چاہتا ہوں کہ موت سے قبل (نیام سے نکال لیتا ہے) جس طرح دہلی میں داخل ہوتے وقت تجھے نیام سے نکال کر نادر شاہ کو سلامی دی تھی اسی طرح آج بھی تجھے نیام سے نکالکر اس سرزمین کے باعظمت بہادر سپوتوں کو سلامی دوں (اپنی تلوار سے سلامی دیتا ہے) اے میری عزیز.... آہ.... ایکبار اور مجھ خمیدہ قامت بڈھے کو زینت بخش (کمر پر تلوار باندھنے کے

لبد) آہ ـــ خدا !.... ملتاں کے جنگل میں میں نے یہ ہی لباس پہنا تھا......
اور یہ ہی تلوار میرے ہاتھ میں تھی اور آج لوگ نادر شاہ اعظم کے فوج
کے داروغہ کو پھر اسی لباس میں شہر کے میدان میں دیکھیں گے۔ چاروں
طرف دیکھتا ہے) فضا بالکل صاف ہے.... آخر دیکھوں کیا خبر ہے؟
..... (کھڑکی کی طرف جاکر دروازہ کو کھولتا ہے اور بہت دقت کے ساتھ
باہر دیکھتا ہے۔ کچھ دیر تامل کے بعد تعجب سے کہتا ہے) خدایا یہ میں کیا
دیکھ رہا ہوں !.... شہر کی ساری فضا پر سکوت طاری ہے... کیا محرم کا
روز ہے.... عجیب بے غیرت اور بے حس آدمی ہیں !..... ارے
حرامزادو آج خوشی کا دن ہے آج وہ دن ہے کہ تمھارے بھائی فاتحانہ
واپس آرہے ہیں۔ آج کا دن ایسا نہیں ہے کہ اپنے گھروں میں عورتوں
کی طرح بیٹھے رہو.... آج تم سب کو چاہیے کہ عید کا لباس پہنو.... تم کو
چاہیئے کہ ایران کی ظفر مند افواج کی راہ میں تم اپنے سر فرشِ خاک کرو
.....اوہ اس طرف سے گرد اڑتی دکھائی دیتی ہے۔ آہ خدا وہ آرہے
ہیں !.... یہ ہی لوگ ہیں وزیر سلطنت اپنی ظفر مند فوج کے ساتھ
واپس آرہے ہیں۔ بے شک میرا فرمانبردار بچہ میرا عزیز اردشیر بھی
ان کے ہمراہ آرہا ہے.... اوہ ! وہ شہر میں داخل ہی ہونا چاہتے
ہیں.... آؤ... کہ میں تمھارے بازوؤں پر اپنے آپ کو نثار کردوں۔!
اس دوران میں بہت زیادہ متعجب ہوتا ہے اور اپنی آنکھیں دونوں
ہاتھوں سے ملتا ہے) آہ خدا... یہ کیا ہے... یہ میں کیا دیکھ رہا ہوں... آہ
یہ کیا دلخراش نظارہ ہے کیا یہ خواب ہے... کیا میں جاگ رہا ہوں.. آہ

خدا نہ کرے ایسا ہو۔ آہ میں کیا دیکھ رہا ہوں۔ سفید کھال کی ٹوپی!.....
ڈاکوؤں کا سرخ لباس!..... آہ خدایا یہ لوگ اس مقدس سرزمین میں کیا کر رہے
ہیں؟... کیا سب ایرانی مر گئے ہیں؟..... آہ تم نے ان کو بقید حیات
کیوں چھوڑا.... کیا اس لئے کہ یہ میرے ایران کی مقدس سرزمین کو اپنے
ناپاک پیروں سے ملوث کریں۔ آہ! (پیچھے کی طرف بہت تیزی سے
دیکھتا ہے)..... سمجھ گیا..... سمجھ گیا..... یہ بدطینت حرام زادے مجھے دھوکہ
دے رہے تھے۔ خدایا میں نے کیا گناہ کیا کہ آخری عمر میں مجھے اس
عذاب سے دوچار ہونا پڑا؟..... (بہت تیزی کے ساتھ اپنی تلوار
نکالتا ہے)..... اوہ تم لوگ آ گئے مگر کیا ہے؟ شاید تم نہیں جانتے کہ
اسد یار بیگ ابھی زندہ ہے تم نے یہ اقدام اٹھائے تمھاری یہ جرأت
.... میں تمھیں زندہ نہ چھوڑوں گا..... خدایا... کہاں ہے نادرشاہ؟
...... (اس دوران میں وہ بہت تیزی سے پیچھے ہٹ کر سکتے کے عالم
میں کھڑا ہو جاتا ہے۔ اور مردہ حالت میں زمین پر گر پڑتا ہے)۔

پردہ

